بگرامی خدمت جناب مولوی ضیاء احمد صاحب بدایونی ایم اے

ہدیۂ محقر
احسن

اَلْعَظَمَۃُ لِلّٰہ

# شاہکارِ عثمانی

یعنی

اعلیحضرت سلطان العلوم شہریارِ دکن خلد اللہ ملکہٗ کے القابِ مبارک کا
اُردو منظوم ترجمہ

حسبِ ارشاد

عالیجناب ڈاکٹر ضیاء الدین احمد صاحب بالقابہ وائس چانسلر
مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

از


احسنؔ بلگرامی ثمّ مارہروی

اُستاد شعبۂ اُردو مُسلم یونیورسٹی علی گڑھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فارسی شاہکارِ سلطان العلوم

”اگرچہ ہوشِ بلگرامی در زبانِ اردو تبصرہ براین تحریر کردہ بود - مگر
اعلیحضرت محض بایں خیال کہ اہلِ زباں از فہمیدنِ این زحمت نکشند ترجمہ
در فارسی فرمودہ حالا آں از زیورِ طبع آراستہ پیشِ صاحبانِ علم و فضل می آید“

بندہ حسبِ عادت بہ پیشگاہِ خسروی حاضر بود کہ نواب قدرت نواز
جنگ بہادر (او بوجہ بودنِ برادرِ خُرد علیا حضرت دُلہن پادشاہ دام اقبالہا
بہ خانوادۂ شاہی منسلک بود) در اوائلِ ماہِ شعبانِ گزشتہ باریاب شدہ یک نسخہ
کلامِ مجیدِ خوشخط و مطبوعۂ لاہور مع رحلِ نقرئی بحضورِ اقدس پیش کرد - نواب صاحب
این صحیفۂ آسمانی را بایں غرض پیش کردہ بود کہ آں را بر مزارِ سنگِ مرمرِ صاحبزادہ
جواد جاہ مرحوم نہادہ شود تا کہ زائرینِ مزار از تلاوتِ آں سعادتِ ابدی حاصل کنند
مگر قدرت خواست کہ در ایں پردہ اُو را حیاتِ ابدی عطا کند لہٰذا اُو ہرچہ تفکر
کردہ بود برعکسِ آں ظہور پذیر رفت ع کس نمی داند کہ در بطنِ صدف دُر بستہ است

الحاصل حضرتِ اقدس و اعلیٰ قرآن را بدستِ خود گرفته تعظیماً بر سرِ خود
نهاد و ایں واقعه آں روز به همیں جا ختم شد۔ مگر به ۲۹ محرم ۱۳۵۶ه دفعتهً در قلبِ او
القا شد که ایں کلامِ ربّانی را در "جوبلی پویلین" درمیانِ اشیاءِ نادره و گنجینهٔ
بیش بہا که بجائے خود مستقل یادگارِ جشنِ سیمیں بوده اند نهاده شود تا بوجهِ برکت و
یمنِ آں۔ اشیائے متذکره از دستبردِ زمانه محفوظ ماند۔

ایں جدید عمارت بایں غرض تعمیر کرده می شود که سیّاحاں نظرے بر تاریخی
اشیاء انداخته تصویرِ عقیدتمندیِ رعایا را در نظرِ خود کشیده و خاکهٔ وفاداریِ
براہا را پیشِ نظر نهاده اندازه بکنند که چه مناظرہائے دلکش بر موقعِ جشنِ همایونی رونما
گشته بود۔ چرا که شُما می دانید که مسلماناں وقتیکه خانهٔ جدید تعمیر می کنند محض تیمّناً و تبرّکاً
اورا تحتیتیں (از همه) از وجودِ مطهّرِ ایں صحیفه زینت می دهند۔ ازیں سبب قوّتِ ایمانیِ
بندگانِ عالی از درکِ ایں احساس قصور نکرد بلکه تکمیلِ ایں فرض دفعتهً در ذهنِ مبارک
پیدا شد بایں وجه که ایں تاریخی عمارت خالی از کلامِ ربّانی نماند۔ و هم چهار گوشهٔ ایں مملکت
مثلِ صدائے گنبد همیشه از نغمه هائے توحید معمور باشند۔ القصّه چوں ایں اراده فرمود
بر صفحهٔ اوّلِ کلامِ مجید (که آنرا جلد ساز منسلک می کنند) بندگانِ عالی چند سطور بزبانِ
فارسی تحریر کرد (گویا آنها خود تاریخِ بنا کردنِ جوبلی پویلین است) و همیں آں چند سطور را
که یکے را خوشخبریِ حیاتِ دَوام می دهند یعنی (قدرت نواز جنگ) و برائے شئے
دُوم دستِ دعا بر داشته می گویند که الٰهی آں محفوظ و مصون ماند از آفاتِ ارضی و
سماوی (یعنی ملکِ حیدرآباد) و بر شخصِ سُوم که بختِ خود مثلِ جامِ تهی واژگون انشت
لعنتِ اَبدی می کنند (یعنی قاتلِ معصوم) الغرض بطفیلِ قرآنِ پاک بهره که هرکس
در نصیبِ خود داشت اورا به اندازهٔ خود حاصل کرد۔ دریں چند سطورِ قلمِ سحرکار آں همه

نکات بیاں کرد کہ بلکِ شخصِ دیگر ہرگز تصور نمی شود۔

الحاصل از مطالعۂ آں ابنائے وطن اندازۂ احساسِ جذباتِ پادشاہ خود می تواند کرد کہ چہ چیز در قلبِ صافیِ بندگانِ عالی ممکن است و آں نیز کہ از مذہب و اخلاق و سیرت و کردار اہلِ ملک تعلق میدارد۔ خلاصہ اینکہ قلمِ مبارک ہمچناں گوہر فشاں شد کہ:-

"ایں نسخۂ کلامِ مجید را (مع رحلِ نقرئی) قدرت علی کہ برادرِ خورد زوجۂ اولین من است محض بنظرِ عقیدت قرار دادہ بود کہ آں را سرِ بالینِ قبرِ پسرِ من نہادہ شود تا کہ زائرین از تلاوتِ آں مشرف شوند و ہم با خبر از معانی و مطالب باشند۔ مگر در قلبِ من از غیب ایں القا شد کہ بعوضِ آں ایں صحیفۂ آسمانی را درمیانِ اشیائے نادرہ کہ بر موقعِ بست و پنجم (۲۵) سالِ حکومتِ رئیس بجانب رعایا و برایا رِ دکن پیش شدہ بودند نہادہ شود تا کہ یکطرف از فیضِ برکتِ آں مملکتِ حیدرآباد ہمیشہ از بلائے ارضی و سماوی محفوظ و مصئون ماند۔ و بہ طرفِ دیگر یادِ صبیِ معصوم از حفظ خوانندگانِ کتابِ مقدس محو نگردد۔ کہ حسرتا جانِ شیرینِ او از دستِ یک طبیبِ بد و لعیں فنا شدہ بود۔

الحاصل برایں دعا چند سطور را بہ اختتام می رسانم کہ الٰہی روحِ پاکِ معصوم را بمقامِ اعلیٰ علیین برساں بمصداقِ "هٰذَا اَرْوَاحُ الْجَنَّة"، و دیگر حدیث "اَلصِّبْيَانُ عَصَافِيْرُ الْجِنَان"، و قاتلِ معصوم را ہمیشہ خائب و خاسر دار۔ و افرادِ خاندانِ او را مثلِ برگ ہائے موسمِ خزاں منتشر و پریشاں کن بحقِ آں ذواتِ قدسیہ کہ در گنجِ سینۂ ایشاں کلامِ تو مثلِ در ہائے صدف مکنوں بود و آنہا ہمیشہ برایں دولتِ سرمدی فخر و مباہات کردہ بودند۔ الحق معنیِ "لَا يَمَسُّهٗ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ"

این ست کہ جسمِ مطہّر شئے مطہّر را مس میکند۔

تاریخ پیدایش صبی پنجم ماہِ شعبان ۱۳۵۴ھ کہ یومِ ولادتِ امام السّاجدین ع بود۔

تاریخ رحلت بست و سہ ماہِ جمادی الآخری ۱۳۵۵ھ۔

و نامِ صبی میر جواد علی خان المخاطب بہ جواد جاہ۔

۲۹ محرم الحرام ۱۳۵۶ھ

## "بقلم آصف سابع"

بر این حقایق شخصے ہمچو من کہ از مذہبِ خود نا آشنا باشد و ہم از زبانِ فارسی نابلد چگونہ زبانِ کج مج بیاں را جنبش دہد کہ قدرے طاقتِ اظہار کردنِ آن در خود بیابد و آن ہم متعلق بتحریرِ ممدوح الشّان بعینہ مماثل است بہ این مصداق کہ "ذرّہ آفتابِ عالمتاب را ضیا بخشیدن"، مگر مرا اگر یک طرف تسکینِ احساسِ خود منظور است و ہم بہ طرفِ دیگر از فرضِ اوّلین من می شمرم کہ اہلِ ملک را از خیالاتِ بلند پایہ سلطان العلوم باخبر دارم۔ نظر بر آن ہر چہ فہمیدہ ام آوازِ آن بگوشِ ہر سماعت کنندہ برسانم۔ و آن این ست کہ فی زماننا بادہ گسارانِ خمکدہ حافظِ شیراز معدودے چند بودہ اند و ہم زمانہ لطافت ہائے گلگشتِ مصلیٰ و روانیِ نہرِ رکن آباد را از حافظہ خود محو کردہ و بعوضِ آن آمیزشِ زبانِ فرنچ۔ جرمن ترکی شکلِ زبانِ فارسیِ قدیم را یک قلم مسخ کرد بلکہ مخلوط الفاظِ آن السنہ بر خدو خالش خطِ نسخ کشید و آنچہ سرمایۂ نازِ افراسیابیان و تہمتنان تا عصرِ مدیدے بودہ حسرتا حالا آن در عالمِ وجود باقی نماند۔ علاوہ بریں کجاست آن تاثیر نعرہ کہ در عشقِ منیژہ۔ فردوسی می زد۔ دریں وقت ہمچنیں سحر آمیز طرزِ بیانیِ اعلیحضرت بر ارواحِ مقدّسِ سعدی و حافظ احسانِ عظیم کرد کہ صرف

پرستارانِ کلامِ آں نفوسِ گرامی خوب می دانند۔

خلاصہ این کہ بپرس از انہا کہ از نزہت گاہِ گلستاں گلہائے ادبی و اخلاقی را در دامنِ نظارہ چیدہ اند۔ و بپرس از انہا کہ از رنگ و بوئے بوستاں مشامِ جاں را معطّر کردہ اند۔ و بپرس از انہا کہ با چشمِ خود در رزم گاہِ فردوسی۔ رستم و سہراب را دست و گریباں دیدہ اند۔ و بپرس از انہا کہ از بزم آرائیِ نظامی لطفِ صحبت حاصل کردہ اند۔ و بپرس از انہا کہ از شیرینیِ کلامِ نظیری کام و دہنِ خود را لذّت بخشیدہ اند۔ و بپرس از انہا کہ بر نوادرِ اسلوبِ بیانِ بیدل متحیّر ماندہ اند۔ و بپرس از انہا کہ در آئینۂ تزکِ جہانگیری جمالِ نورجہاں دیدہ اند و بپرس از انہا کہ از درسِ رقعاتِ عالمگیری نکتہ ہائے سیاسی حل کردہ اند۔ و بپرس از انہا کہ در کلامِ عالمانہ و فاضلانۂ حضرتِ آصف جاہِ اوّل قلزمِ زہد و تقویٰ را جاری و ساری دیدہ اند۔ خلاصہ اینکہ آں ہمہ ترا نشاں خواہند داد کہ در اصل زبانِ فارسی چہ بود و نہ صرف ایران بلکہ ہندوستان آں وقت چگونہ فرضِ خیر مقدمش بجا آوردہ بود۔ ع

"آں قدح بشکست و آں ساقی نماند"

الغرض اگر یک حصۂ خصوصیاتِ علمی و عملیِ فاتحِ دکن (یعنی حضرتِ آصف جاہِ اوّل) تشنۂ تکمیل ماندہ بود آں را دستِ فیاضِ فطرت در ذاتِ گرامیِ اعلیحضرت بہ پایۂ تکمیل رسانید کہ ما اگر نظمِ او را امروز می بینیم از گوہر و یاقوت آں را مملو می یابیم۔ و اگر فرد انثرِ او را می خوانیم از جواہرات آں را ہم مرصّع می گیریم۔ کہ ناطقہ این مناظرِ گوناگوں را دیدہ۔ سر بہ گریباں می ماند۔

الحق زورِ بیانِ او ہمراہِ استعمالِ الفاظِ موزوں و سنجیدہ و برمحل چناں معلوم

می شود کہ یک چشمۂ معانی و مطالب باین خوبی جاری ست کہ لطافت ہائے روانیِ اُو دیدہ ہائے نظارگاں را خیرہ می کند۔ الحاصل زبانِ اُردو باشد یا زبانِ فارسی و زبانِ عربی باشد یا زبانِ انگریزی وقتیکہ قلم در دستِ نویسندہ آید بلا توقف جدید مفہوم و مطالب را بر صفحۂ قرطاس مثلِ لآلیِ منثورہ منتشر کردن میگرفت چہ جائیکہ بمصداق بمضمونِ "من آنم کہ من دانم" چہ حد و صفش را بیاں کنم بلکہ جید ارباب علم و فضل ایں واقعہ را دیدہ انگشت بدنداں می مانند۔ خدا اُو را از نظرِ بد محفوظ دارد کہ ایں محض عطیۂ فطرت و فیضانِ الٰہی ست کہ بعد مرورِ زمانہ مدید خدا یک بندہ از بندگانِ خود منتخب کردہ و باین خلعتِ کمالِ اُو را مزین فرمودہ در دنیا پیدا می کند تا کہ طبقۂ عوام از فہمیدنِ اسرارِ سربستۂ قدرت و فطرت عاجز نہ مانند۔

اندازِ تحریرِ حضرتِ سلطان العلوم لاریب بجائے خود چیزے ہست یعنی از دیگر تحریرہا ایں نمایاں حیثیتے دارد و مشکل ترین مطالب بہ ایں برجستگی و بیساختگی سپردِ قلم می فرماید کہ "باید و شاید"، چنانچہ حقائق و معارف را در جملہ ہائے شستہ و رفتہ بہ ہمچنیں طور ذہن نشینِ سامعیں میکند کہ بہ طرفِ دیگر روح در وجد می آید و نکتہ ہائےِ بیکراں بر محدودِ صفحۂ قرطاس ہمچنیں معلوم می شود کہ گویا دریائے اسرارِ بصائر بغیر وقفہ متلاطم و مواج ہست۔

دورِ مرد و مطالعۂ سطورِ مندرجۂ بالا بغور کن و ببیں کہ ایں نقشِ ثانئے انشا پردازیِ فیضی و عالی چہ قدر بیش قیمت نمونہ ایست از آں قدیم فارسی کہ آں ہم خوبیِ دیگر داشت یعنی در حلقۂ علمِ ادب آں شامل بود۔ یعنی می فرماید:۔

"تا کہ زائریں از تلاوتِ آں مشرف شوند و باخبر از معانی و مطالب باشند"

حلاوتِ زباں و ندرتِ بیاں بآوازِ بلند می گویند کہ خوبیِ ما را مپرس

یعنی اگر تو بلیغ اشارہ ہا را بغور می خوانی بر تو اندازۂ مَبلغِ علم حضرتِ ظلِّ سُبحانی مبرہن خواہد شد کہ آں چہ چیزے ہست۔ اگرچہ ہر مُسلم میداند کہ لاجرم تلاوتِ قرآنِ مجید موجبِ خیر و برکت و رحمت است مگر جلائے قلب صرف آں وقت ممکن است کہ روح ہم لطافت و بالیدگی را در خود اخذ کند بشرطیکہ خوانندۂ کتابِ مقدّس عقلِ خود را از معانی و مطالب پیشتر منور داشتہ بود۔ سبحان اللہ در چہ صاف الفاظ از رُخِ حقیقت پردہ برداشتہ است تا کہ طبقۂ مُسلم کُنہِ آں بخوبی فہمیدہ بہ خُدائی قانون عمل پیرا شود۔ بعدازیں اُوبمی فرمود کہ ارادۂ من ایں صحیفۂ آسمانی را در جوبلی پوملین نہادن مرا از غیب داد بلکہ ایں فرمود کہ :-

"در قلبِ من از غیب ایں القا شد"

و بعدازاں مفہومِ اوّلینِ الفاظ ہذا بایں طور منکشف کردہ کہ :-

"یک طرف از فیضِ شرکتِ آں "مملکتِ حیدرآباد" ہمیشہ از بلائے ارضی و سماوی محفوظ و مصون ماند"

شما بر الفاظِ "مملکتِ حیدرآباد" غور بکنید۔ ایں ہم ممکن بود اگر اُو می فرمودے کہ من ماجور شوم و یادِ شہزادۂ معصوم در دلہا تازہ بماند مگر عندیۂ قلب را لازم است کہ زود بدیر مانند اَلْاِنَآءُ تَتَرَشَّحُ بِمَا فِيْهِ برزباں آید چنانچہ ہمچنیں شد۔ چراکہ قلبِ شاہی اوّل از ہمہ سُود و بہبودِ ملک و رعایائے خود می خواہد۔ و در حقیقت ہمیں اصولِ معدلت رعایا پروریست۔ نظر بر آں الفاظِ "مملکتِ حیدرآباد" بے ساختہ برزباں آمد۔

ذاتِ شاہانہ بے وقت رحلتِ جوادجاہ و علاجش ہم بر اُصولِ غلط بودن را بشدّت محسوس می کند۔ چنانچہ ذکر ایں حادثہ بایں طریق فرمود۔ و بالفاظِ چنیں

"قاتلِ معصوم" را مخاطب کرد که آں در اصل تصویرِ غم و اندوه و اَلم است و همیں جذبات بر همچنیں مواقع در قلبِ انسانی پیدا شدن تعجبے نیست یعنی در چند الفاظ اظهارِ سیرتِ حکیم بد بخت کرد و نیز درایں جمله الفاظِ غم و غصّه و هم تلقینِ صبر و ضبط را یکجا کرده در جسمِ واحد مدغم کرد۔ الحاصل همچنیں جامع تحریرات فی زماننا مفقود اند

حضرتِ بندگانِ عالی الفاظِ "خائب و خاسر" بر چنیں محلِ استعمال فرمودند که روح فرسا حقیقتِ ایں حادثهٔ جانگاه روبروئے چشمِ ما هویدا می شود و بلاشبه بحقِ مرتکبِ جرمِ سنگیں و گناهِ عظیم جذباتِ حقارت و نفرت پیدا شدن لازماً نتیجهٔ قلبِ انسانی ست و بعد ازاں دادنِ بد دعا در حقِ افرادِ خاندانِ چنیں طبیبِ لعیں مثلِ "برگ هائے موسمِ خزاں" حق بجانب است چرا که ایں مسلّم است که خاموش گرفتِ پنجهٔ قدرت را بجز گرفتنِ انتقام چارهٔ دگر نیست در آں حالیکه بحث ازیں نیست که آں را دنیا مشاهده کند زود یا بدیر۔

هرچه تذکرهٔ احادیثِ قدسیّه که حضرتِ سلطان العلوم فرمود آں صاف و واضح است یقیناً ارواحِ معصوم طائرانِ فردوس می باشند۔ ازیں سبب جواں و جاه مرحوم در آغوشِ رحمت بخوابِ شیریں پا دراز کرده است و آں "خائب و خاسر" مآلِ کردارِ خویش را می بیند که چگونه رنگ می آرد که همیں آں شخصے بود که از افعالِ نازیبائے و هم از جهلِ مرکّبِ خود سامانِ قیامتِ صغری مهیّا کرده بود و هم دکن را در خطرهٔ عظیم مبتلا نموده ابنائے وطن را از مصائبِ پیش آمدنی مضطرب کرده بود۔ (خدا او را بداریں روسیاه بکناد) بلکه شما شکر به بجا آورید که نمعلوم کدام فضل شاملِ حال شد که ما را روزِ بد دیدن نصیب نه شد و برایں نعمتِ غیبی چندانکه ما شکر گزاریم آں قدر کم است که کشتیِ ما آخر از گرداب به ساحل رسید و ما بخیر و عافیت

از دورِ ابتلا گزشتیم۔

قدرے ایں روحانی وجدانِ فطرت عالی را ہم ملاحظہ بکنید کہ در مجمعِ زُوداذہمش دامنِ وسیلۂ آں نفوسِ قدسیہ از دستِ خودنی گزارد و ایں چند سطور را بر ذکرِ آں فی واتِ مطہرہ ختم می کند کہ لاریب در خانۂ ایشاں کلامِ مجید نازل شدہ بود و سینۂ ایشاں از انوارِ کلامِ پاک مجلّا بود و ہر لفظ کہ از دہنِ ایشاں برآمدہ جامۂ دفترِ رموز و اسرارِ کتابِ منیر پوشید و سرچشمۂ ہر عملِ ایشاں ہماں کتابِ مقدس بود۔ خلاصہ اینکہ ہر دو نی مابین یعنی کتابِ ربانی و ذواتِ ایشاں بہم دست و گریباں بودند۔ کہ صرف ذاتِ ایشاں برایں مقصد خلق شدہ بود کہ اگر ایشاں یک طرف مطالبِ آں خود می فہمیدند و بر طرفِ دیگر مخلوقِ خدا را تعلیمِ آں می دادند۔ بلکہ بایں طور می دانید کہ ہمیں کتاب ایشاں را صحیح درسِ زندگانی از مکتبِ ربانی دادہ بود و ہم رازِ سرفروشی در مہاجِ صداقت ایشاں را ذہن نشین کردہ بود۔ خلاصہ ایں کہ ایقانِ بندگانِ عالی لائق این ست کہ ما آں را حرزِ جاں تصور می کنیم کہ در قلوبِ ایشاں مطالب و معانیِ قرآن بعینہ و بہ ہم چنیں طور مکنوں بودند چنانکہ در بطنِ صدف لآلیِ آبدار پوشیدہ بمانند یا کہ در سینۂ گل اسرارِ نکہت مخفی می باشد۔ الحاصل آں زمانہ دُور نیست کہ صاحبانِ علم و فضل در تلاشِ ایں چند سطور سرگرداں می باشند و در حصولِ آں ہیچ بخل در صرف کردنِ زر و جواہر بہ قوتِ عمل نہ آرند۔ برایں ہم قیمتِ نمونۂ ہمچنیں نوادراتِ روزگار را نخواہد شد بآں طریقے کہ (کما حقہٗ) ادا شدنی بود۔ چراکہ ما امروز می بینیم کہ قلمی تحریراتِ صاحبانِ علم و فضل نزدِ دیگر ممالک و اقوام نہایت بیش بہا تصور کردہ می شود و در حصولِ آں ممالک تمام قوت

خود را صرف می کنند و برائے آں زحمتِ سفرہائے دُور و دراز بر داشتہ اند تا کہ ہمچنیں نوادراتِ روزگار را پیشِ عوام الناس بیاورند و بکمالِ احتیاط و انتظام آنہا را در عجائب خانہ می نہند تا کہ از دستِ بُردِ زمانہ مصون ماند۔

القصّہ برعرض کردنِ ایں قدر من مجبورم کہ اعلیٰحضرت بیشک و شبہ از مغتنماتِ روزگار اند کہ بر ذاتش مادرِگیتی فخر و مُباہات می کند و ہم علوم و فنونِ مشرقی و مغربی ہمیشہ ممنونِ احسانِ او خواہد ماند و ہرچہ نقوش ہا کہ او پسِ پشتِ خود خواہد گذاشت خواہ علمی باشد یا عملی زمانہ آیندہ طُرّۂ امتیازِ کارنامۂ خود خواہد دانست کہ تحریر ہائے ممدوح الشان بلاشبہ خیلے فصیح و بلیغ است کہ ما می خواہیم کہ دستِ آنہا گرفتہ مثلِ "عروس درحجلہ" بغلگیر شویم کہ واقعی ایں ذخیرۂ نایاب بہ زر و جواہر در میزانِ علم و فضل ہم وزن شُدنی ست۔

الحاصل ذاتِ گرامی اُو چناں کہ از ہمہ بالاتر است بہ ہم چنیں طور معانی و مطالبِ تحریرش از وہم و گمانِ ما فرسنگ ہا دور ست۔ لہذا دعا بکنید کہ اللہ جلّ شانہٗ او را بر فرقِ ما دیرگاہ سلامت دارد تا کہ ابنائے وطن بزیرِ سایۂ عاطفتش آسودہ حال ماندہ ثمرۂ نیک از درختِ اعمالِ خود حاصل بکنند تا کہ فصلِ خزاں در بہارستانِ ایشاں گاہے دخل نہ یابد۔

شمشیرِ کارزار بدستت مرام باد

ایّامِ عمر و دولتِ اُو بر دوام باد

آمین بحق یٰس

---

# سلطان العلوم کا ایک فارسی شاہکار

(از ہوشِ بلگرامی)

بندہ حسبِ عادت پیشگاہِ خسروی میں حاضر تھا کہ نواب قدرت نواز جنگ بہادر نے (جو علیا حضرت دلھن پاشاہ دام اقبالہا کے برادرِ حقیقی ہونے کے باعث خانوادۂ شاہی کے سلسلے کی ایک کڑی ہیں) اوائل ماہ شعبان گزشتہ میں باریاب ہو کر قرآن مجید کا ایک نسخہ خوشخط مطبوعہ لاہور مع رحلِ نقرئی بندگانِ اقدس کے حضور میں پیش کیا نواب صاحب نے اس صحیفۂ آسمانی کو اس لئے پیش کیا تھا کہ یہ صاحبزادہ جواد جاہ مرحوم کے مرقدِ مزار پر رکھا رہے اور زائرینِ مزار اس کی تلاوت کی سعادت حاصل کرتے رہیں لیکن قدرت کو اس پردے میں انھیں حیاتِ ابدی عطا کرنی تھی۔ انھوں نے سوچا کچھ تھا اور ہوا کچھ۔ سچ ہے۔ ؏

"کون جانے بطنِ فطرت میں ہے کیا خوابیدہ ہے"

حضرتِ اقدس و اعلیٰ نے اس کو لیکر احترام کے ساتھ اپنے سر پر رکھ لیا اور اس وقت یہ واقعہ یہیں ختم ہو گیا۔ لیکن پھر ۲۹ محرم الحرام سنہ ۱۳۵۶ھ کو یکایک قلب میں القا ہوا کہ "اس کلامِ ربانی کو جوبلی پویلین" کی جدید عمارت میں رکھنا چاہئے جہاں "جشنِ سیمیں" کی بیش قیمت اور تاریخی یادگاریں ہمیشہ کے لئے محفوظ رہینگی

یہ نئی عمارت اسی لئے بنائی جا رہی ہے کہ آنے جانے والے اُن تاریخی اشیاء کو دیکھکر عقیدت مند رعایا کی اُن مسرتوں کا ایک ہلکا سا خاکہ اپنی نظروں میں کھینچ سکیں جو اس جشن کے موقع پر ظاہر کی گئی تھیں۔ آپ جانتے ہیں

کہ مسلمان جب کسی نئے گھر کی تعمیر کرتے ہیں تو خیر و برکت کے لئے سب سے پہلے
اُسے قرآنِ پاک کے وجودِ مطہر سے آباد کیا جاتا ہے اسلئے حضرت بندگانعالی
کی قوّتِ ایمانی اس کا احساس کئے بغیر نہ رہی اور ذہنِ مبارک میں اچانک اس
فرض کی تکمیل کا خیال پیدا ہوکر رہا تاکہ یہ تاریخی عمارت خدا کے کلام سے خالی نہ
رہے اور اس سلطنت کے زمین و آسمان ہمیشہ توحید کے نغموں سے گونجتے رہیں
غرض جب یہ ارادہ فرمایا گیا تو قرآن پاک کے ابتدائی صفحہ پر (جو جلد ساز لگادیا
کرتے ہیں) حضرت بندگانِ عالی نے فارسی زبان میں چند سطریں تحریر فرمائیں
(جو گویا اس صحیفۂ ربّانی کے جوبلی پویلین میں رکھنے کی تاریخ ہے) اور یہی وہ چند
سطریں ہیں جن میں کسی کو (یعنی نواب قدرت نواز جنگ کو) حیاتِ دوام کی خوشخبری
ہے۔ اور کسی کے لئے (یعنی ملک حیدرآباد کے لئے) آفاتِ ارضی و سماوی سے
محفوظ رہنے کی دعائیں ہیں اور کسی بدبخت (قاتلِ معصوم) پر ابدی لعنت کی گئی
ہے۔ غرض کہ قرآن پاک کے صفحے میں جس کا جو حصّہ تھا وہ اُسے ملکر رہا۔

ان چند سطروں میں سحر کار قلم نے وہ سب کچھ بیان کردیا ہے جو کسی دوسرے
کی بس کی بات نہ تھی۔ اس کے مطالعے سے ابنائے وطن اپنے بادشاہ کے اُن
جذبات کا بخوبی اندازہ کرسکیں گے جو اہلِ ملک کے مذہب و اخلاق اور سیرت و
کردار کے متعلق حضرت بندگانِ عالی کے قلبِ صافی میں ہر وقت موجزن رہتے
ہیں۔ قلمِ مبارک نے اپنی قلبی کیفیات کا اظہار یوں فرمایا کہ :-

"این نسخۂ کلام مجید را (مع رحلِ نقرئی) قدرت علی کہ برادرِ خورد
زوجۂ اوّلینِ من است محض بنظرِ عقیدت مرا دادہ بود کہ آن را
سرِ بالینِ قبرِ پسرِ من نہادہ شود تا کہ زائرین از تلاوت آن مشرّف

شوند و هم باخبر از معانی و مطالب باشند۔ مگر در قسمت من از غیب این
اتفاق شد که بعوض آں این صحیفه آسمانی را درمیان اشیاسے نادره که
بر موقع بست و پنجم ۲۵ سال حکومت رئیس منجانب رعایا و برایا دکن پیش
شده بودند نهاده شود تا که یک طرف از فیض شرکت آں مملکت
حیدرآباد همیشه از بلائے ارضی و سماوی محفوظ و مصون ماند و به طرف
دیگر یاد صبی معصوم از حفاظ خوانندگان کتاب مقدس محو نه گردد۔ که
حسرتا جان شیرین او از دست یک طبیب بد و لعین فنا شده بود۔

الحاصل برایں دعا چند سطور را باختتام می رسانم که الٰہی روح
پاک معصوم را بمقام اعلیٰ علیین برساں بمصداق "ھذہ الارواح
الجنة" و دیگر حدیث "الصبیان عصافیر الجنان" و قاتل
معصوم را همیشه خائب و خاسر دار۔ و افراد خاندان او را مثل برگ ہائے
موسم خزاں منتشر و پریشاں کن بحق آن ذوات قدسیه که در گنج سینه
ایشاں کلام تو مثل دُر ہائے صدف مکنون بود و آنها همیشه بر این دولت
سرمدی فخر و مباہات کرده بودند۔ الحق معنی "لا یمسه
الا المطهرون" این است که جسم مطهر شئے مطهر را مس می کند۔

تاریخ پیدائش صبی پنجم ماه شعبان ۱۳۵۴ھ که یوم ولادت امام الساجدین بود۔
تاریخ رحلت بست و سه ۲۳ ماه جمادی الاخری ۱۳۵۵ھ

و نام صبی میر جواد علی خاں المخاطب جواد جاه

۲۹ محرم الحرام ۱۳۵۶ھ

"بقلم آصف سابع"

ان حقائق پر مجھ ایسے بے بصیرت، ناشناس مذہب اور ناآشنائے زبان فارسی کا اظہار خیال کرنا سورج کو چراغ دکھانے کے مترادف ہے لیکن مجھے اگر ایک طرف اپنے احساس کی تسکین مقصود ہے تو دوسری طرف ابنائے ملک کو حضرت سلطان العلوم کے ایسے عالی خیالات سے واقف بھی کرانا ہے اسلئے کوشش کروں گا کہ جو کچھ سمجھ سکا ہوں اُسے ملک کے ہر گوشے تک پہنچا دوں۔ اس زمانے میں جب کہ حافظ کے بادہ شیراز کے متوالے خال خال رہ گئے ہیں "گلگشت مصلیٰ" کی لطافتوں اور "نہر رکن آباد" کی روانیوں کو دنیا فراموش کرتی جارہی ہے اور اس کے بجائے فرنچ۔ جرمن اور ترکی لفظوں کی آمیزش نے قدیم فارسی کی صورت بگاڑ دی ہے اور اُن دل آویزیوں کو برباد کر دیا ہے جو صدیوں "افراسیابی" تمتنوں کا سرمایۂ امتیاز بنی رہی ہیں منیژہ کے نعرۂ عشق میں وہ تاثیر اب کہاں ہے جس پر فردوسی کو ناز تھا ایسے زمانے میں اعلیٰحضرت کی اس سحر آمیز طرز بیانی پر توجہ سعدی و حافظ کی روحوں پر ایک ایسا احسان اور منیژہ کے نعرۂ عشق کی ایک ایسی قدر افزائی ہے جسکو اُن کے پرستار ہی خوب سمجھ سکتے ہیں۔

اُن سے پوچھئے جنھوں نے گلستاں سے ادبی و اخلاقی پھولوں کو چنا ہے۔ اُن سے پوچھئے جنھوں نے بوستاں کے رنگ و بو سے اپنے مشام جاں کو معطر کیا ہے۔ اُن سے پوچھئے جنھوں نے فردوسی کی رزم گاہوں میں رستم و سہراب کو دست و گریباں دیکھا ہے۔ اُن سے پوچھئے جنھوں نے نظامی کی بزم آرائی کا لطف اُٹھایا ہے۔ اُن سے پوچھئے جنھوں نے نظیری کی شیریں کلامی سے اپنے کام و دہن کو لذت بخشی ہے۔ اُن سے پوچھئے جنھوں نے

بیدل کی نادر ترکیبوں پر سر دھنتا ہے۔ اُن سے پوچھئے جنھوں نے آئینۂ تزکِ جہانگیری میں نورجہاں کا جمال دیکھا ہو اُن پوچھئے جنھوں نے رقعاتِ عالمگیری کے درس سے سیاسیات کے نئے نئے نکتے حل کئے ہیں۔ اُن سے پوچھئے جنھوں نے حضرت آصفجاہِ اوّل کے عالمانہ کلام میں زہد و تقویٰ اور علم و فضل کا دریا بہتے دیکھا ہے وہی بتائیں گے کہ فارسی کیا تھی اور ایران تو ایران ہندوستان نے اُس کا اُس وقت کس طرح خیر مقدم کیا تھا مگر ع:-

"وہ شب و روز و ماہ و سال کہاں"

غرض فاتحِ دکن (حضرت آصف جاہ اول) کی خصوصیات علمی و عملی کا جو حصہ تشنۂ تکمیل رہ گیا تھا اُسے فطرت کے فیاض ہاتھوں نے اعلیٰ حضرت کی ذاتِ گرامی پر ختم کر دیا۔ نظم کو دیکھئے تو جواہر پاشیوں سے مملو اور نثر پر نظر ڈالئے تو جواہرات سے مالا مال!! جن پر بالآخر "ناطقہ سر بگریباں" ہو کر رہ جاتا ہے۔ بیان کا زور لفظوں کا برمحل انتخاب ایسا معلوم ہوتا ہے کہ معانی و مطالب کا ایک سُبک سیر چشمہ ہے جو نظر فریب لطافتوں کے ساتھ بہہ رہا ہے۔ اُردو ہو یا فارسی۔ عربی ہو یا انگریزی قلم اُٹھانے کی دیر ہوتی ہے کہ نئے نئے مفہوم و مطالب اس سلیقے سے قرطاس پر بکھیر دئے جاتے ہیں کہ بڑے بڑے اربابِ علم و فضل حیران ہو کر رہ جاتے ہیں۔ خدا نظرِ بد سے محفوظ رکھے۔ یہ عطیۂ فطرت ہے اور فیضانِ خداوندی کہ صدیوں کے بعد کسی کو ایسا جامع کمال بنا کر پیدا کیا جاتا ہے تاکہ دنیا فطرت کے اسرار کو بھول نہ پائے۔

حضرت سلطان العلوم کا اندازِ تحریر سب سے الگ اور بالکل اچھوتا ہوتا ہے مشکل ترین مطالب اس روانی اور برجستگی اور بے ساختگی سے سپردِ قلم فرمائے جاتے ہیں کہ بایدؔ و شایدؔ، شستہ و رفتہ جملوں میں حقائق و معارف اس طرح

ذہن نشین فرمائے جاتے ہیں کہ روح وجد کرنے لگتی ہے اور کاغذ کی محدود سطح پر معلوم ہوتا ہے کہ اسرار و بصائر کا ایک دریا تلاطم لے رہا ہے۔

دُور کیوں جائیے مندرجۂ بالا سطروں ہی کا مطالعہ غور سے کیجئے اور دیکھئے کہ فیضی و غالب کی انشا پردازی کا یہ نقشِ ثانی قدیم فارسی لٹریچر (علم ادب) کا کیا بیش قیمت نمونہ ہے ارشاد ہوتا ہے کہ:۔

"تاکہ زائرین از تلاوتِ آں مشرف شوندہ
باخبر از معانی و مطالب باشند"

زبان کی حلاوت کا کیا کہنا اور ندرتِ بیان کا کیا پوچھنا اس بلیغ اشارہ کو غور سے دیکھئے تو حضرت ظلِّ سبحانی کے مبلغِ علم کی بصیرتوں کا اندازہ ہو سکے گا۔ قرآن پاک کی تلاوت تو موجبِ برکت و رحمت ہے ہی! لیکن قلب کی جلا اُسی وقت ہو سکتی ہے اور روح میں لطافت اور بالیدگی اُسی وقت پیدا ہو سکتی ہے جب اس کے معانی و مطالب سے عقل کو روشن کیا جا سکے۔ کیسے کھلے الفاظ میں اس حقیقت کی پردہ کشائی فرمائی گئی ہے تاکہ مسلمان اس کو سمجھکر خدائی قانون پر عمل کر سکیں۔ اس کے بعد یہ ارشاد نہیں ہوتا کہ میرے ارادے نے اِن صحیفۂ آسمانی کو چھوٹی پوٹلین میں رکھنے کی مجھے ترغیب دی بلکہ اسے ایک عطیۂ ربانی کے طور پر یوں ظاہر فرمایا:۔

"در قلبِ من از غیب ایں القا شد"

اور پھر ان الفاظ کا مفہوم اوّلیں یہ بیان فرمایا:۔

"یکطرف از فیضِ شرکتِ آں مملکتِ حیدرآباد
ہمیشہ از بلائے ارضی و سماوی محفوظ و مصئون ماند"

"مملکتِ حیدرآباد" کے الفاظ پر غور کیجئے یہ ارشاد بھی ہو سکتا تھا کہ مجھے

نواب بیلے اور شہزادہ معصوم کی یاد دنوں میں تازہ رہے۔ لیکن دل کی بات زبان پر آئے بغیر نہیں رہتی۔ کیونکہ شاہی قلب پہلے ملک کی بہتری اور رعایا کی خوشحالی چاہتا ہے (جو رعیت نوازی کا اساسی اصول ہے) اس لئے بے ساختہ "مملکت حیدرآباد" کے الفاظ قلم کی زبان پر آ گئے۔

ذات شاہانہ کو صاحبزادہ جواد جاہ کی بے وقت رحلت اور علاج کی اہم غلطی کا شدت سے احساس ہے۔ اس کا ذکر جس طرح فرمایا گیا ہے اور جن لفظوں سے "قاتلِ معصوم" کو مخاطب فرمایا گیا ہے وہ تصویر ہے اُن غم آفریں جذبات کی جو ایسے موقعوں پر قلبِ انسانی میں قدرتاً پیدا ہو جاتے ہیں۔ چند لفظوں میں اس حکیم بدبخت کی سیرت کا اظہار بھی ہے۔ برہمی کے تیور بھی ہیں اور صبر و ضبط کی کیفیت بھی۔ الحاصل ایسی جامع تحریریں اب کہاں دکھائی دیتی ہیں!

حضرت بندگانعالی نے "خائب و خاسر" کے الفاظ جس محل پر استعمال فرمائے ہیں اُس سے اس حادثۂ جانکاہ کی دل ہلا دینے والی حقیقت سامنے آجاتی ہے اور بلاشبہ ایسے سنگین جرم اور گناہِ عظیم کے حق میں نفرت و حقارت کے جذبات پیدا ہونا لازمی نتیجہ ہیں اور پھر ایسے شخص کے افراد خاندان کو "برگ ہائے موسم خزاں" کی طرح پریشان رہنے کی بد دعا دینا بالکل حق بجانب ہے۔ یہ مسلمات سے ہے کہ فطرت کی خاموش گرفت انتقام لئے بغیر نہیں رہتی اور دیر ہو یا سویر دنیا کے سامنے آکر رہتی ہے۔

احادیثِ قدسیہ جن کا ذکر حضرت سلطان العلوم نے فرمایا ہے صاف اور واضح ہیں یقیناً معصوم جانیں ارواحِ جنت اور فردوسی پرندے ہوتی ہیں۔ اس لئے جواد جاہ مرحوم رحمت کی آغوش میں میٹھی نیند سو رہے ہیں اور وہ خائب و

خاسر" اپنے کیفر کردار کو پہنچ رہا ہے جس نے "قیامتِ صغریٰ" کا سامان کیا تھا اور جس نے دکن کو ایک خطرۂ عظیم میں مبتلا کر کے ابنائے وطن کو آنیوالے مصائب کے خیال سے مضطرب کر دیا تھا وہ تو یوں کہیے کہ بیشمار نیکیاں آڑے آگئیں اور خدا نے اپنا فضل کر دیا جس کا جتنا بھی شکر نہ کیا جائے کم ہے۔

ذرا اس فطرتِ عالی کا یہ روحانی وجدان بھی تو دیکھیے جو اپنی رودادِ غم میں بھی اُن بزرگوں کا سہارا نہیں چھوڑتی اور اپنی ان سطروں کو اُن ذواتِ قدسیہ کے ذکر پر ختم فرماتی ہے جن کے گھر میں کلام مجید نازل ہوا تھا۔ جن کے سینے اس کلام پاک کے انوار سے بھرے ہوئے تھے جن کا ہر لفظ اس کتابِ مُنیر کے رموز و اسرار کا آئینہ تھا اور جن کے ہر عمل کا سرچشمہ یہی صحیفۂ آسمانی تھا۔ کلام مجید ان کے کے لیے تھا اور یہ کلام مجید کے لئے یہی اس کے مطالب سمجھتے تھے اور وہی خدا کی مخلوق کو سمجھاتے تھے۔ اسی نے ان کو زندگی کا صحیح درس دیا تھا اور اسی نے ان کو صداقت کی راہ میں سرفروشی کا راز سمجھایا تھا بلاشبہ بندگانِ عالی کا یہ ایقان حرزِ جان بنانے کے قابل ہے کہ ان کے قدسی دماغوں میں مطالب و معانی بالکل اُسی طرح "مکنون" تھے جس طرح بطنِ صدف میں گوہرِ آبدار اور پھول کے سینہ میں نکہت کے اسرار۔ وہ زمانہ دور نہیں۔ جب یہ سطریں بڑے بڑے اربابِ فن و ہنر تلاش کرتے پھریں گے اور اس کے لئے زر و جواہر کے صرف کرنے میں نہایت فیاضی سے کام لیں گے پھر بھی ادب و انشا کے ایسے نادرِ روزگار نمونوں کی قیمت ادا نہ ہو سکے گی؟ ہم آج دیکھ رہے ہیں کہ زمانۂ ماضیہ کے معمولی معمولی صاحبانِ علم و فضل کی قلمی تحریریں ممالک اور اقوام کے نزدیک جواہرات سے کہیں زیادہ قیمتی سمجھی جاتی ہیں اور ان کے حصول میں سلطنتوں کو اپنا تمام سیاسی زور لگا دینا پڑتا ہے اور اس

کے لیئے طویل طویل سفروں کی زحمت اٹھائی جاتی ہے تاکہ اِن کے نمونے پبلک کو بڑے فخر و مباہات کے ساتھ دکھائے جائیں اور وہ بڑے اہتمام و احتیاط کے ساتھ نمائش گاہ میں رکھے جاتے ہیں۔

اعلیٰ حضرت تو عہدِ حاضر کی وہ مایۂ ناز ہستی ہیں جس پر ایک وقت ایسا آئے گا جب کہ مادر گیتی ناز کریگی اور مغربی آداب و اخلاق ہمیشہ فخر کریں گے اور جن کے علمی و عملی کارناموں کو آنے والی نسلیں تاریخ کے سرورق کا طرّۂ امتیاز بنا ئینگی کیونکہ ایسی ذات گرامی کی ایسی فصیح و بلیغ تحریریں لاریب سینہ سے لگانے اور زر و جواہر میں تولنے کے قابل ہیں۔

جس طرح ذاتِ گرامی ہماری انسانیت کی سطح سے بہت بلند و برتر ہے اسی طرح اس تحریر کے معانی و مطالب بھی ہماری محدود عقل سے کہیں بڑھکر ہیں۔ دعا کیجئے کہ اس ہستیِ گرامی کو اللہ جل شانہ دیرگاہ سلامت رکھے اور ابنائے وطن اس کی رہنمائی اور سرپرستی میں اپنی زندگی کا مقصد حاصل کرتے رہیں۔ آمین بحق طٰہٰ و یٰس

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# تمہید

لائقِ حمد ہے خدائے قدیر — جس کے بندے ہیں سب صغیر وکبیر

قدرتیں اس کی حد نہیں رکھتیں — لاتعد ہیں عدد نہیں رکھتیں

اُسی قدرت کی یہ کہانی ہے — ایک ذی ہوش کی زبانی ہے

سبق آموز یہ روایت ہے — خرد افروز یہ حکایت ہے

ایک دن ہوشِ بلگرامی کو — جاں نثارِ شہِ گرامی کو

پیشِ دربارِ آصفِ سابع — اتفاق اک نیا ہوا واقع

نثر میں جس کو حرف حرف لکھا — بہت اچھا بہت شگرف لکھا

تھا وہ مضمون نثرِ اردو میں — پڑ گئیں جس کی ہر طرف دھومیں

جب سُنا بندگانِ عالی نے — سرزمینِ دکن کے والی نے

شرف اس کو عطا یہ فرمایا — فارسی کا لباس پہنایا

یہ کرم یہ سلوک کیا کہنا — ہے کلام الملوک کیا کہنا

فارسی ہے کہ بوستانِ بہار | ہیں فصاحت کے پھول جس پہ نثار
کیوں نہ میں عجز سے جھکاؤں سر | میری تعریف سے ہے بالاتر
اس لئے ختم کر کے یہ تمہید | عرض کرتا ہوں مدعائے مفید
نثرِ اردو میں تھا جو کچھ مضموں | نظم میں ہو رہا ہے وہ موزوں
سلکِ منظوم ہے دُرِ منثور | سعیِ احسن ہو یا خدا مشکور
ہمہ تن گوش بن کے ہو کے خموش | سنیئے! کہتے ہیں یوں جنابِ سروش

# آغازِ واقعہ

حسبِ عادت تھا بندۂ درگاہ | حاضرِ پیشگاہِ آصف جاہ
آئے قدرت نواز جنگ وہاں | اہلِ دربار بیٹھتے ہیں جہاں
کیوں نہ ہو اُن کی قدر افزائی | ہیں دُلھن پادشاہ کے بھائی
اُن کو حاصل یہ خاص عزت ہے | خاندانِ شہی سے نسبت ہے
واقعہ ہے گزشتہ شعباں کا | اوّلیں ہفتۂ خوش آواں کا
کہ حضوری میں باریاب ہوئے | موردِ لطفِ بے حساب ہوئے
لائے قرآنِ پاک اک خوش خط | کہ نہیں جس میں کوئی حرف غلط
شرع و آئینِ دیں کا مجموعہ | شہرِ لاہور کا تھا مطبوعہ
نقرئی رحل بھی تھی اُس کے ساتھ | نذرِ اقدس کیا وہ ہاتھوں ہاتھ

لائے نوّاب صاحب اس کو جب　　تھا خیال اُن کا یہ بپاسِ ادب

قبرِ پاکِ جوّاد جاہ کے پاس　　رکھ دیا جائے اس کو بے وسواس

شاہزادے کا مرمریں مرقد　　ہے ہم آغوشِ مطلب و مقصد

وہیں رکھّا رہے یہ مصحفِ پاک　　فیض گستر رہے وہاں کی خاک

زائرینِ مزار جب آئیں　　پڑھ کے اس کو سعادتیں پائیں

رائے قدرت نواز جنگ یہ تھی　　قدرتِ حق کی اور تھی مرضی

یعنی اس پردے میں خدائے صمد　　بخشتا ہے اُنھیں حیاتِ ابد

دل نشیں اُن کے تھا خیال کچھ اور　　نظر آیا مگر مآل کچھ اور

سچ ہے کیا جانے کوئی خوابیدہ　　بطنِ فطرت میں کیا ہے پوشیدہ

پاکے قرآن بندگانِ حضور　　اٹھے تعظیم کو بشوق و سرور

رکھ لیا سر پہ احترام کے ساتھ　　وقعت و عزّتِ تمام کے ساتھ

ہوگیا ختم واقعہ یہ یہیں　　بات اُس دن کی اور کوئی نہیں

لیکن انتیسویں [29] محرّم کو　　ہوا القا یہ شاہِ اکرم کو

سنِ ہجری تھا تیرہ سو چھپّن [۱۳۵۶ھ]　　کہ ہوا یہ خیال جلوہ فگن

یہ مقدّس کلامِ ربّانی　　جس کے حامل ہیں ظلِّ سبحانی

جوبلی کے پویلین میں رہے　　آکے خلوت سے انجمن میں رہی

جشنِ سیمیں کی وہ عمارتِ نو　　بن رہی ہے ابھی جو با تگ و دو

جس میں اشیاءِ نادر و بہتر  جمع ہیں بہرِ یادگار اکثر

اُنھیں اشیا میں یہ کلام مجید  بحفاظت رہے تو ہوگا مفید

بن رہی ہے جو وہ نئی تعمیر  ہے سزاوارِ عزّت و توقیر

جتنی چیزیں کہ ہیں یہاں نایاب  نہ ملے گا جہاں میں اُن کا جواب

سیر کرنے کو جتنے آئیں گے  شاد و مسرور ہو کے جائیں گے

دیکھکر نورِ علم تاریخی  جہل کی دور ہوگی تاریکی

وہ رعایا جو ہے عقیدت مند  ہوں گی اُس کی مسرّتیں دوچند

اور نظروں میں ہلکا سا خاکا  کھنچ سکے گا دلی ارادت کا

جشن میں کی گئی تھی جو ظاہر  شاہِ فرخندہ فال کی خاطر

---

اس طریقے کو جانتے ہیں سب  ان مراسم کو مانتے ہیں سب

جب مسلمان گھر بناتے ہیں  خیر اپنی وہ یوں مناتے ہیں

برکت کے لئے کلام اللہ  لاکے رکھتے ہیں بہرِ حفظ و پناہ

اِس لئے بندگانِ عالی کی  رائے والائے نیک فالی کی

ذہنِ اقدس کی حسِّ ایمانی  ہے حقیقت میں فضلِ ربّانی

کہ اچانک خیال یہ آیا  پھر عمل بھی اس کو فرمایا

تاکہ یہ جلوہ گاہِ تاریخی  مشعلِ شاہراہِ تاریخی

مصحفِ پاک کی کرامت سے ‏ ‏ ‏ برکت پائے فیضِ قدرت سے
اور اس سلطنت کے ارض و سما ‏ ‏ ‏ رہیں توحید ہی کے نغمہ سرا
الغرض قصد جب ہوا پکّا ‏ ‏ ‏ صفحہ پہلا وہ کھولا مصحف کا
کہ جسے جلد باندھنے والے ‏ ‏ ‏ اپنی جانب سے ہیں لگا دیتے
اسی صفحے پہ شاہِ والا نے ‏ ‏ ‏ کئے تحریر فارسی جملے
ہے جو نزدیکِ صاحبِ ادراک ‏ ‏ ‏ شرحِ تاریخِ صحیفۂ پاک
رکھکے جبلی پویلین میں اسے ‏ ‏ ‏ آصفِ سابع آج شاد ہوئے

---

یہی وہ چند سطریں ہیں جن میں ‏ ‏ ‏ ادبی رُخ کی ہیں کئی قسمیں
ہے کہیں مژدۂ حیاتِ دوام ‏ ‏ ‏ اور کہیں حفظِ امن کا پیغام
کہیں بدبخت کی ہے کم بختی ‏ ‏ ‏ لعنتیں پڑتی ہیں بصد سختی
تھا یہ مجمل مفصلاً سنئے ‏ ‏ ‏ جو حقیقت ہے من و عن سنئے
جن کا قدرت نواز جنگ ہے نام ‏ ‏ ‏ اُن کو بخشی گئی حیاتِ دوام
جن کو محفوظ رہنے کی ہے دعا ‏ ‏ ‏ حیدرآباد ہے وہ نامِ خدا
اور بدبخت ہے جو اک مرحوم ‏ ‏ ‏ لعنتی ہے وہ قاتلِ معصوم
سب کو قرآن ہی کے صدقے میں ‏ ‏ ‏ مل گیا وہ جو کچھ تھا حصے میں
لکھکے ان چند سطروں کو یکجا ‏ ‏ ‏ قلمِ سحر کار نے گویا

کر دیا ہے وہ حال سب افشا — جو کسی دوسرے کے بس کا نہ تھا
جب کریں گے مطالعہ اس کا — ہوگا اہلِ وطن کو اندازا
حضرتِ بندگانِ عالی کو — طبعِ والا کی خوش خیالی کو
مذہب و ملک و قوم کی خاطر — کبھی پایا نہ سعی سے قاصر
راز وابستہ تھے جو القا سے — کھل گئے یوں وہ کلکِ والا سے
نقل، شاہی بیان ہوتا ہے — لب کشا ترجمان ہوتا ہے

---

یعنی این نسخۂ کلامِ مجید — ہمرہِ رحلِ نقرئی برسید
میر قدرت علی بمن آورد — زوجۂ ام راست کو برادرِ خرد
دادہ بود از رہِ خلوص مرا — کاندراں بُد عقیدۂ ایما
سر بالینِ قبرِ فرزندم — بنہادہ شود کہ تا ہر دم
زائرین از تلاوتِ قرآں — چوں مشرف شوند ہمراواں
بو کہ باشند از کرامتِ رب — با خبر از معانی و مطلب
گر اندر دلم ہویدا شد — یعنی از بزمِ غیب القا شد
عوضِ آں کہ این صحیفۂ پاک — برسانم بہ لوحِ تربتِ خاک
داشتہ آید اندراں اشیا — کو ہمہ نادر اند و بے ہمتا
آں نوادر کہ وقتِ جبلیِ من — پیش کردند ساکنینِ دکن

جشنِ من موجبِ تنعّم بود — سالِ شاہانہ بست و پنجم بود

آید این قصد چوں بروے کار — نفع یابند مردماں بسیار

یک طرف آں ز یُمنِ شرکت ایں — از بلاہاے آسمان و زمین

مملکت دائما مصون ماند — اوج و اقبالِ آں فزوں ماند

دیگر از یادِ طفلکِ معصوم — کہ بماند دلم بسے مغموم

درسِ صاحب دلان و اہلِ یقیں — قلبِ مہجور را دہد تسکین

کہ ز دستِ یکے طبیبِ رجیم — شد فنا طفل و قلب گشتہ دو نیم

الخلاصہ بریں بیان و دعا — می کنم ختم ایں نگارش را

روحِ معصوم را خداوندا — برسانی بجنّت الماویٰ

شد ز ارواحِ جنّت او بے شک — کہ بود پاک عصمتِ کودک

بحدیث آمدہ کہ الصبیان — کعصافیر روضۃ الرضوان

باد مادام قاتلِ معصوم — خائب و خاسر از غموم و ہموم

ہمہ افرادِ خانہ اش یکسر — مثلِ برگِ خزاں شوند ابتر

بحقِ آں ذواتِ نیک صفات — کہ بگنجِ قلوبِ آں حضرات

کلماتِ تو مثلِ دُرِّ صدف — شدہ مکنوں کہ شد گہے نہ تلف

دائما آں ہمہ برایں دولت — کردہ بودند فخر ہر ساعت

آیۂ لا یمسّہٗ ا لحق — عرفا را ہمیں بد او سبق

می کنند مس ز نسبت خود ها — جسمِ اطہر، مطہر اشیا را

ماہِ شعبان در روزِ پنجشم بود — کہ حسینؑ آمد از عدم بوجود

سہ صد و الف و چار و ہم پنجاہ — بعد سنِ ہجرتِ رسول اللہ

ہم در آں ایں مطابقت روداد — کہ درایں روز زاد امامِ زینِ عباد

شد تولد بحکمِ ربِّ انام — بر روانش ز ما صلات و سلام

رحلتِ پدرِ من بہ بست و سوم — آہ شد در مہِ جمادِ دوم

بود از ہجرتِ رسولِ صمد — سن پنجاہ و پنج و سیزدہ صد

گرچہ نامش بود جوادِ علی — نہ شود منجلی چو خطِّ جلی

تا مکمل کنی نہ زیں عنواں — اولش میر خواں و بعدش خاں

فقرۂ آخری ہمیں ست بخواں — کہ خطابش جواد جاہ بداں

بست و نہ از محرمِ امسال
آصفِ سالک ایں نوشت احوال

ان حقائق پر ان معارف پر — کیا لکھے وہ بذیلِ نقد و نظر

جو حقیقت میں بے بصیرت ہے — جس کی محدود واقفیت ہے

نہ مذاہب سے آشنائی ہے — نہ زباں تک اُسے رسائی ہے

نہ ادب داں نہ فارسی خواں ہے — صورتِ طفلِ دبستاں ہے

ایسا ابکم زبان خاک ہلائے — آگے سورج کے کیا چراغ جلائے

ہے مگر اک طرف یہ مجھکو پاس — پائے تسکین دل مرا احساس
اور ہے دوسری طرف یہ خیال — کھلے ابنائے ملک پر یہ حال
اپنے سلطان و بادشاہِ علوم — وصف جن کے نہ ہوسکیں مرقوم
اُن کی تخئیل کیسی عالی ہے — کس قدر رفعتِ خیالی ہے

---

تا بہ امکاں کروں گا میں کوشش — کرے اللہ پوری یہ خواہش
سعی یہ ہے قلم سے جو نکلے — ملک کے گوشے گوشے میں پہنچے
الغرض جو سمجھ سکا ہوں میں — بے تکلف وہ لکھ رہا ہوں میں
اس زمانے میں جب کہ حافظ کی — مئے شیراز کی دکاں داری
خال خال آتی ہے جہاں میں نظر — بلکہ خالی ہیں مے کدے اکثر
نہ رواں ہے وہ نہرِ رکن آباد — نہ وہ گلگشت اور مصلّیٰ یاد
بھولتی جاتی ہے اُنھیں دنیا — نہیں اُن کی لطافتوں کا مزا
اس کے بدلے بکوشش و قدغن — ہے فرنچ اور ترکی و جرمن
ہوگی ان لفظوں کی جو آمیزش — فارسی کیا رہے گی بے غل و غش
وہ دل آویزیاں ہوئیں برباد — چٹکیاں لے رہی ہے جن کی یاد
نہ ہے افراسیاب اب موجود — نہ کہیں ہے تہمتنوں کا وجود
عجمی وہ زباں، جو صدیوں تک — رہی خالص بغیرِ شبہہ و شک

تھا منیژہ کا جس میں نغمۂ عشق — جس پہ نازاں تھے اصفہان و دمشق
جس میں تاثیر تھی وہ بات کہاں — وہ حکایات و واردات کہاں
جس پہ کرتا تھا ناز فردوسی — جس سے تھا خوش طراز فردوسی
وہ زبانِ فصیح اب ہے کہاں — وہ بیانِ ملیح اب ہے کہاں

---

اس زمانے میں ظلِّ سبحانی — ہوئے طرزِ جدید کے بانی
سحر آمیز ہے وہ طرزِ بیاں — جس پہ ہیں سو لطافتیں قرباں
روحِ سعدی و روحِ حافظ پر — لطف و احسانِ شاہ ہے یکسر
نغمۂ الفتِ منیژہ کی — کی ہے حضرت نے قدر افزائی
اس حقیقت کو پوچھیے اُس سے — پھول جس نے چنے گلستاں کے
پوچھیے اُس کی رائے پاک و بلند — جس کو خوش بوئے بوستاں ہو پسند
پوچھیے اُس سے جس کی بے لوثی — ہے حقیقت شناسِ فردوسی
رزمگاہوں میں رستم و سہراب — جس کے باعث ہوئے ہیں شہرت یاب
سُنیے اُس سے جسے پسند آئی — اُس نظامی کی بزم آرائی
جس کا ہے یادگار اک خمسا — سمجھے کیا اُس کو نابلد ہمسا
سُنیے اُس سے جسے نظیری نے — دیے شیریں کلامیوں کے مزے
پوچھیے اُس سے جس کو بیدل کی — طرز و بندش بدل پسند آئی

جب کوئی شعر اُس کا سنتے ہیں — سننے والے سروں کو دھنتے ہیں

پوچھیے اُس سے جس کے پیشِ نظر — ہو جہاں گیر کی تزک کا ہنر

نظر آتی ہے جس میں نورجہاں — اپنے حسن و جمال پر نازاں

پوچھیے اُس سے ہے جو پاک ضمیر — واقفِ رقعاتِ عالمگیر

درس جس سے ملیں سیاست کے — حل ہوں جس سے نئے نئے نکتے

پوچھیے اس سے جس کے پیشِ نگاہ — ہوں کمالاتِ اوّل آصفجاہ

جن کی ہر بات عالمانہ کلام — زہد و تقویٰ میں تھے شہیرِ انام

علم و فضل و ہنر کے دریا تھے — ہر طرح بے نظیر و یکتا تھے

جن کو معلوم ہیں یہ سب حالات — جن کی نظروں میں ہیں یہ کمالات

وہی ان باتوں کو بتائیں گے — وہی سمجھائیں گے جتائیں گے

عہدِ ماضی کی فارسی کیا تھی — آئنہ تھی کہ آرسی کیا تھی

اور ایراں سے تا بہ ہندستاں — ذی ہنر کیسے کیسے تھے کوشاں

خیر مقدم کیا گیا جیسا — نظر آتا ہے اب کہاں ویسا

وہ لحاظ و خیال و حال کہاں — وہ شب و روز و ماہ و سال کہاں

قصہ کوتاہ اوّل آصف جاہ — فاتحِ صوبۂ دکن ناگاہ

اُٹھ گئے چھوڑ کر جو بے اتمام — عملی اور علمی اپنے کام

جتنا حصہ تھا تشنۂ تکمیل — اُس کے اتمام کی ہوئی یہ سبیل

شاہِ جم جاہ آصفِ سابع — ہے جہاں جن کے حکم کا تابع
اُن کے ہاتھوں نے دستگیری کی — اپنے دادا کی ہمسفیری کی
تشنہ کاموں کو شاد کام کیا — اپنی فیاضیوں کو عام کیا
اگلی پچھلی تھیں جو خصوصیات — تا بانجام پہنچی ہر اک بات
دیکھیے نظم کو تو ہو باور — اک لڑی میں پروئے ہیں گوہر
نثر کے دیکھنے کا ہو جو خیال — تو جواہر سے پائیں مالا مال
دیکھ کر یہ کمالِ دانائی — گم ہوئی ناطقے کی گویائی
برمحل انتخابِ الفاظی — جس میں قطعاً نہیں ہے لفّاظی
زور بھی ہے بیان میں ایسا — ہو سمندر میں جزر و مد جیسا
بہہ رہا ہے نزاکتوں کے ساتھ — اور پھر ہو لطافتوں کے ساتھ
ہر بیان پر زبان غالب ہے — چشمۂ معنی و مطالب ہے
عربی کیا ہے فارسی کیا ہے — ہاتھ کنگن کو آرسی کیا ہے
دیکھ لے آ کے جس کا جی چاہے — پائمال است ہر گزرگاہے
خواہ اردو ہو وہ کہ انگریزی — ہر روش پر ہے اُن کی گلریزی
دیر ہے بس قلم اُٹھانے کی — کہ صدائیں اُٹھیں ترانے کی
تازہ تازہ مطالب و مفہوم — آ کے کرتے ہیں ہر طرف سے ہجوم
زیبِ کاغذ ہیں اس سلیقے سے — مجتمع سب ہیں اس طریقے سے

دیکھ کر جن کو جملہ دیدہ وراں  مثلِ تصویر ہوتے ہیں حیراں
دیں دُعا کیوں نہ ہو کے سب محظوظ  نظرِ بد سے حق رکھے محفوظ

ہے یہ بے شک عطیۂ فطرت  اور فیضانِ مبدءِ قدرت
بعد صدیوں کے دیکھتے ہیں جہال  کہ ہو پیدا امامِ اہلِ کمال
ہے جہاں میں یہ سنتِ باری  ہوتی رہتی ہے اس لئے جاری
کہ فراموش خوابِ غفلت کے  بھول جائیں نہ راز فطرت کے

طرزِ تحریرِ بادشاہِ علوم  ہے الگ سب سے سب کو ہے معلوم
رنگ اُن کا بہت اچھوتا ہے  اس لئے کون اس کو چھوتا ہے

جتنے مشکل ترین مطالب ہیں  جس قدر بہترین قالب ہیں
اُن کو لکھتے ہیں اس روانی سے  کہ رواں ہیں زیادہ پانی سے
پھر وہ برجستگی روانی میں  موجیں اٹھتی ہوں جیسے پانی میں
جو سپردِ قلم ہوا مضموں  شستگی رفتگی میں تھا موزوں

کیوں نہ تحریر میں رہے آمد  لکھتے ہیں یوں کہ باید و شاید
سب حقائق بیان ہوتے ہیں  کل دقائق بیان ہوتے ہیں
درِ معنی جو ہوتا ہے مفتوح  وجد کرتی ہے دیکھ کے اُسے روح
نظر آتا ہے صفحۂ قرطاس  کانِ یاقوت و معدنِ الماس
سطحِ کاغذ کا مختصر ہے حصار  اور بے حد بصائر و اسرار

جس میں دریا کا سا تلاطم ہے　　دیکھکر جس کو عقل بھی گم ہے

---

دور جانے کی کیا ضرورت ہے　　پڑھئے اُن کو اگر بصیرت ہے
مندرج جو سطورِ بالا ہیں　　اُن کے راقم حضورِ والا ہیں
غور کی ڈالیے نظر اُن پر　　کس قدر ہے نفیس لٹریچر
لکھ گئے ہیں جو فیضیؔ و عالی　　ہے جگہ اُن کی آج تک خالی
نقشِ اوّل کی تھیں وہ تحریریں　　نقشِ ثانی کی ہیں یہ تنویریں
دیکھئے اس بیانِ عالی کو　　غور سے پڑھئے خوش مقالی کو
"زائرین تا کہ از تلاوتِ آں　　ہم مشرّف شوند و معنیٔ داں"
یہ حلاوت زبان کی دیکھی؟　　اور ندرت بیان کی دیکھی؟
مبلغِ علم ظلِّ سبحانی　　ہے حقیقت میں فیضِ ربّانی
غور اگر ہو بلیغ اشاروں پر　　تو یہ کھل جائے جاں نثاروں پر
کہ تلاوت کلامِ باری کی　　ایک آیت ہے فیضِ جاری کی
دل مگر ہوتا ہے جبھی روشن　　پڑھیں با معنی اس کو تدریجاً
دیکھئے کیسے ہیں کھلے الفاظ　　اس کو سمجھیں بغور سب حفّاظ
ہے حقیقت کی پردہ برداری　　ہے غلط جو رواج ہے جاری
جو مسلماں سمجھکے پڑھتے ہیں　　واقفیت میں سب سے بڑھتے ہیں

یہی قانون ہے خداوندی — ہے اسی پر عمل کی حدبندی

اس کے بعد اس طرح رقم نہ کیا — ہے اشارہ مرے ارادے کا

رکھوں جبلی پولین میں اسے — کہتے ہیں مصحف مجید جسے

بلکہ اس طرح صاف اشارت کی — شرح فرمائی یوں بشارت کی

کہ یہ ہے اک عطیۂ خالق — جس سے بڑھکر نہیں کوئی فائق

کیا ہی پاکیزہ یہ عبارت ہے — اس اشارت کی یہ صراحت ہے

"کہ بقلبم ز غیب القا شد — ہرچہ شد بہترین و زیبا شد"

انھیں لفظوں کا مطلب اوّل — یوں بیاں کر دیا ہے قلق دل

"دریک طرف از فیوض شرکت آں — باد ایں مملکت بحفظ و اماں"

حیدرآباد و مملکت کا خطاب — سمجھیں وہ جن کا دل ہی معنی یاب

یوں بھی کہہ سکتے تھے اگر کہتے — کہ مُشاب اس سے اک ہیں یہ ہتے

یہ بھی صورت تھی اک افادے کی — یاد معصوم شاہزادے کی

آتی رہتی اسی وسیلے سے — تازہ رہتی اسی کے حیلے سے

چوں کہ رکھتے ہیں آپ نیک صفات — کیوں نہ آتی زباں پہ دل کی بات

ملک کی ہے جو بہتری منظور — اس لیے اس طرح کیا مذکور

ہے یہی لفظ مملکت سے خیال — کہ رعایا کا میں ہوں شامل حال

بہتری اس کی بہتری ہے مری — سروری اس کی سروری ہے مری

ذاتِ شاہانہ کو حقیقت میں ــــ غم ہے بے حد پسر کی فرقت میں
اُس کی بے وقت موت ہے جانکاہ ــــ پھر یہ اُس پر ہوئی قیامت آہ
غلطی سے طبیبِ ناداں نے ــــ جس سے اُس عدوِ ایماں نے
جانِ معصوم پر ستم ڈھایا ــــ قاتلِ شوم کا لقب پایا
لغزش اُس کی یہ تھی بہت ہی اہم ــــ کبھی اچھا کہیں گے اُس کو نہ ہم
اس کا احساس ہے جو شدّت سے ــــ اس لئے تذکرہ ہے نفرت سے
ذکر جن لفظوں میں کیا اُس کا ــــ وہ مرقّع ہے رنج کا گویا
ان مواقع پر ایسے ہی جذبات ــــ ہوتے رہتے ہیں رونما دن رات
چند لفظوں میں کی صراحت یوں ــــ اک طرف سیرتِ حکیم زبوں
اک طرف برہمی کے ہیں تیور ــــ اور پھر ضبط و صبر پر بھی نظر
غرض ایسا نوشتۂ جامع ــــ کس نے لکھا جز آصفِ سابع
حضرتِ بندگانِ عالی نے ــــ مرجعِ خیر و خوش خیالی نے
خائب و خاسر اُس کو لکھا ہے ــــ برمحل یہ قلم سے نکلا ہے
حادثہ اُس سے آتا ہے وہ یاد ــــ کر دیا جس نے شاد کو ناشاد
دل ہلاتی ہے وہ حقیقتِ حال ــــ واقعی تھا وہ جرم وجہِ نکال
اس گناہِ عظیم کے حق میں ــــ ایسے بد بیں حکیم کے حق میں
جذبۂ نفرت و حقارت کا ــــ لازمی تھا بروئے کار آنا

اور پھر اُس کے خانداں کے لئے ‏ بدسرشت اور بدزباں کے لئے
برگ ہائے خزاں نہ کیوں کہتے ‏ منتشر بے اماں نہ کیوں کہتے
حق بجانب ہیں حضرتِ والا ‏ کہ اُسے بددعا سے یاد کیا
فطرۃً یہ مسلّمات سے ہے ‏ واسطہ اس کا سب کی ذات سے ہے
قدرۃً یہ گرفت ہے خاموش ‏ پردے میں انتقام کے روپوش
ہے بجا انتقام فطرت کا ‏ ہے درست انتظام قدرت کا
اس کہاوت سے کیوں مکرتے ہو ‏ جیسا کرتے ہو ویسا بھرتے ہو

---

جن احادیثِ قدسیہ کا بیاں ‏ اپنی تحریر میں کیا ہے عیاں
وہ بہت صاف اور روشن ہے ‏ قابلِ اعتماد قطعاً ہے
بالیقیں جانِ پاکِ معصوماں ‏ ہوں گی ارواحِ روضۂ رضواں
ہیں وہ بے شک پرندِ فردوسی ‏ بلبلِ ارجمندِ فردوسی
اس لئے یہ گماں یقینی ہے ‏ حسبِ قانون و حکمِ دینی ہے
زیبِ جنت جواد جاہ ہوا ‏ اور حکیمِ لعیں تباہ ہوا
فتنہ یہ اُس کی کج روی سے اٹھا ‏ فتنہ کیسا قیامتِ صغریٰ
جمع اُس نے کیا تھا وہ ساماں ‏ جس سے برپا دکن میں ہو طوفاں
تھا وہ اک خطرۂ عظیم کہ آہ ‏ ہوتے اہلِ دکن تمام تباہ

اضطراب اس خیال سے تھا بہت — خوف بھی اس وبال سے تھا بہت
وہ تو یوں کہیے نیکیاں شہ کی — اور دعائیں بھی ہر کہ و مہ کی
آگئیں آڑے ورنہ یہ ہوتا — اک جہاں اپنی جان کو روتا
رحمتِ خالقِ دو عالم ہے — کیجیے جتنا شکر ادا کم ہے

---

دیکھیے اس بلند فطرت کو — اور اس پاکیِ طبیعت کو
ہیں یہی کیفیاتِ وجدانی — ہیں یہی درسیاتِ روحانی
اپنی روداد غم میں بھی حضرت — نہیں کرتے بزرگوں سے غفلت
ہر گھڑی اُن کا ہی سہارا ہے — پھر یہ ارشاد اور اشارا ہے
دامن اُن کا نہ چھوٹنے پائے — اُن سے رشتہ نہ ٹوٹنے پائے
جن ذواتِ مقدسہ کا بیاں — ہو چکا ہے ابھی پسِ عنوان
ذکر اُن پر ہی ختم فرمایا — جن کے گھر مصحفِ مجید آیا
جن کے سینوں میں وہ کلام شریف — تھا امانت مثالِ جانِ لطیف
اُس کے انوار سے تھے پُر سینے — تھے وہ اسرارِ حق کے گنجینے
جن کا ہر لفظ اور ہر تقریر — تھی کتاب منیر کی تفسیر
جسقدر تھے رموز اور اسرار — اُن کے تھے سب کے سب امانت دار
عملاً اُن کا جو وظیفہ تھا — اُس کا سرچشمہ بھی صحیفہ تھا

تھے وہ گویا کلامِ حق کے لئے | اور کلامِ حق اُن کے حق کے لئے
وہی قرآن و دیں سے واقف تھے | وہی گنجینۂ معارف تھے
وہی راز اس کے سب سمجھتے تھے | نہ اٹکتے نہ وہ اُلجھتے تھے
وہی سمجھاتے تھے زمانے کو | وہی تھے راہِ حق دکھانے کو
اسی قرآں کے درس کا تھا اثر | کہ وہ کونین کے ہوئے رہبر
صادق القول اس نے بنوایا | سرفروشی کا راز سمجھایا

---

بندگانِ حضور کا ایقاں | اور مضبوط قوتِ ایماں
ہر طرح قابلِ ستائش ہے | ہر طرح لائقِ نمائش ہے
کیوں نہ ہم حرزِ جاں بنائیں اسے | کیوں نہ ہر ایک کو دکھائیں اسے
اُن مقدس بزرگ سینوں میں | اُن حقیقت نما جبینوں میں
مصحفِ حق کے مطلب و معنی | اس طرح آتے تھے نظر یعنی
جس طرح پھول میں رہی خوشبو | یا صدف میں بھرے ہوئے لولو
وہ زمانہ نہیں ہے اب کچھ دور | جب کہ ہو جائیں گی نہاں یہ سطور
اور اربابِ علم و اہلِ ہنر | جستجو میں پھریں گے گھر باہر
اور اُس پر زر و جواہر بھی | صرف فرمائیں گے بہ فیاضی
مگر آخر مطابقِ منشا | یہ ادب پائیں گے نہ یہ انشا

---

آج ہم دیکھتے ہیں یہ اطوار — کہ گزشتہ زمانے کے آثار

جن کے صانع بہت ہیں معمولی — خاص جن میں نہیں کوئی خوبی

دوسرے ملک و قوم کے نزدیک — ہوتے ہیں وجہ راحت و تبریک

جانتے ہیں انھیں گہر سے سوا — بلکہ اُن سے زیادہ بیش بہا

کرتے ہیں صرف اُس میں اہلِ دول — قوتیں پوری اپنی پورا بل

اور اُن کے حصول کی خاطر — چالیں چلتے ہیں نت نئی شاطر

ختم کر دیتے ہیں سیاسی زور — ملک میں ڈال دیتے ہیں اک شور

کرتے ہیں وہ سفر بھی طول طویل — چھوڑتے ہی نہیں وہ کوئی سبیل

بعدِ زحمت جو ہاتھ آتے ہیں — فخریہ وہ دکھائے جاتے ہیں

ہوتے ہیں اہتمام حد سے سوا — کرتے ہیں انتظام حد سے سوا

پھر نمائش میں اُن کو رکھتے ہیں — ہر طرح جانچتے پرکھتے ہیں

ہے اُن اشیا کے واسطے یہ سب — ہے انھیں کے لئے یہ شور و شغب

جن میں کوئی عجب بات نہیں — نادر الوقت کا ثبات نہیں

---

ذاتِ اعلائے حضرتِ والا — عہدِ حاضر میں ہے بہت بالا

مایۂ فخر و ناز ہے یہ ذات — مرکز و مجمعِ کمال و صفات

وقت ایسا بھی ایک آئے گا — کہ زمانہ ہمیں دکھائے گا

ہوگی مسرور مادرِ گیتی
کہ پھلی پھولی یوں مری کھیتی

مشرقی طور و مشرقی آداب
ہیں جو اس عہد میں بہت کم یاب

اور اخلاقِ خاصِ اسلامی
جس کے ہیں خسروِ دکن حامی

فخر کرتے رہیں گے وہ دائم
کہ رہیں گے وہ مدتوں قائم

جملہ شہ کارِ علمی و عملی
ہیں جو انعامِ فیضِ لم یزلی

دیکھیں گی آنے والی نسلیں جب
تو انھیں حسبِ اقتضائے ادب

سر پہ رکھیں گی قدر دانی سے
ہوں گی سیراب فیض رانی سے

کانِ تاریخ اس کو سمجھیں گی
جانِ تاریخ اس کو سمجھیں گی

ہوگا یہ برگ و سازِ تاریخی
طرۂ امتیازِ تاریخی

کیوں کہ ایسی بلند ہستی کی
جس نے دنیا کی سرپرستی کی

ایسی اعلیٰ فصیح تقریریں
ایسی نادر بلیغ تحریریں

سینے سے ہیں لگانے کے قابل
خضرِ منزل بنانے کے قابل

مال کیا ان کے آگے لعل و گہر
کہ نچھاور رہیں جان و دل ان پر

جس طرح ذاتِ حضرتِ والا
دسترس سے ہماری ہے بالا

ہے اسی طرح آپ کی تحریر
مع معنی و مطلب و تفسیر

عام محدود عقل سے برتر
کر سکے وصف کوئی پھر کیوں کر

کیجیے آپ دعا کہ یا اللہ
رہیں مسرور سابع آصف جاہ

رکھ سلامت حضورِ عالی کو　　اور کل خاندانِ والی کو
سرپرستی ہیں ان کی اہلِ دکن　　رہنمائی ہیں ان کی اہلِ وطن
زندگی کے مقاصدِ کامل　　ہو سکیں جس قدر کریں حاصل

یہ دعائیں قبول ہوں آمین
بہرِ طٰہٰ بحرمتِ یٰسٓ

———

# تاریخ مثنوی ہذا

للہ الحمد ایک کارِ اہم — ختم ہو گیا بہ سعیِ اتم
گو وہ کندن سے کم نہ تھا یہ کام — لطفِ حق سے مگر ہوا انجام
محترم ڈاکٹر ضیاء الدین — بزمِ علم و ہنر کے صدر نشین
ایک خط ہوشؔ بلگرامی کا — شہرہ ہے جن کی خوش کلامی کا
آیا موسومِ ڈاکٹر صاحب — جس میں لکھتے ہیں اس طرح کاتب
حسبِ ارشادِ آصفِ سابع — عرض کرتا ہے بندۂ تابع
ایک اخبار کے تراشے دو — بھیجے جاتے ہیں دیکھیے ان کو
ہو چکے جب شنید و دید ان کی — بھیج دی جائے اک رسید ان کی
وہ تراشے دئے گئے مجھکو — یوں ودیعت کئے گئے مجھکو
بحر سے دُر نکال کر لاؤ — نظم میں، نثر ڈھال کر لاؤ
جب پڑھیں میں نے دونوں تحریریں — کھنچ گئیں حیرتوں کی تصویریں
کیوں نہ میں مثلِ نقش ہوں خاموش — حضرتِ ہوشؔ نے کیا بے ہوش
اُن کے ذہن و ذکا کا کیا کہنا — اُن کی طبعِ رسا کا کیا کہنا
نکتہ رس نکتہ یاب و نکتہ شناس — عقل مند و مدبّر و حسّاس

حضرتِ بندگانِ عالی کی — خوش بیانی و خوش مقالی کی
خوب تشریح کی جزاک اللہ — خوب تصریح کی حماک اللہ
ہے انھیں خوبیوں کا اک یہ اثر — انھیں گل ریزیوں کا ہے یہ ثمر
کہ ہوئے شاد بندگانِ حضور — اور کی یہ عنایت موفور
لکھ دیا فارسی میں اردو کو — کر دیا آفتاب جگنو کو
میں کہ اک نقشِ بے حقیقت ہوں — کم لیاقت ہوں بے بضاعت ہوں
کام کوئی نہیں ہے مستحسن — ہوں فقط نام کے لئے احسن
زینتِ تخت و تاجدارِ دکن — آصف سابع آبروئے زمن
حق رس و حق پژوہ و حق آگاہ — رحمتِ کردگار و ظلّ اللہ
حامیِ دین و ماحیِ الحاد — سامعِ داد و قامعِ بیداد
منبعِ جود و معدنِ الطاف — مرجعِ خلق و مرکزِ انصاف
مصدرِ علم و بادشاہِ علوم — ہادی و رہبرِ جہول و ظلوم
جن کے ہوں یہ محاسنِ اخلاق — جن پر ان خوبیوں کا ہو اطلاق
ان کی تعریف اور میں توبہ! — ان کی توصیف اور میں توبہ!
مور کیا واصفِ سلیماں ہو — قطرہ کیا بحر کا ثنا خواں ہو
ان کی تعریف و مدح کیا کی جائے — ہے مناسب کہ اب دعا کی جائے
عالم الغیب! تیرے دفتر میں — اہلِ تقدیر کے مقدر ہیں

جتنی عزت کی سربلندی ہو | جتنی قسمت کی ارجمندی ہو
جس قدر سرفراز ہو اقبال | جس قدر وجہِ ناز ہو اجلال
جتنی ممکن ہو کثرتِ دولت | جتنی ممکن ہو وسعتِ عشرت
جتنا امکان میں ہو لطفِ حیات | جتنے ہوں خلق بہترینِ اوقات
رحمتیں جس قدر ہیں قدرت کی | نعمتیں جس قدر ہیں فطرت کی
مرحمت ہوں وہ سب کی سب اُن کو | سحر و شام و روز و شب اُن کو
آل و اولاد شاد کام رہے | ہر طرح فائز المرام رہے
یا الٰہی دعائیں ہوں یہ قبول | بطفیلِ رسولؐ و آلِ رسول
بندگانِ حضور کی تحریر | چونکہ رکھتی نہیں مثال و نظیر

اُس کی تاریخ بھی ہے لاثانی
ہے یہ القاءِ ظلِّ ربانی
۱۳ ھ ۵۶

